حضور ﷺ نے فرمایا: "البرکۃ مع أکابرکم" برکت تمہارے اکابر کے ساتھ ہیں۔ (رواہ ابن حبان باسناد صحیح)

تحقیقی، علمی و اصلاحی

رسالہ

# دِفاعِ اَسلاف

ہند

## اشاعت نمبر ۳

### فہرست مضامین





زیرِ سر پرستی

مصلح ملت

حضرت مولانا عبید الرحمٰن اطہر صاحب

دامت برکاتھم

# سلسلۃ دفاع فضائل اعمال ۳

## جمہور محدثین نے نزدیک حضور ﷺ کے فضلاتِ مبارک پاک ہیں۔

(غلام مصطفی ظہیر امن پوری اور دیگر غیر مقلدین کو جواب)

**-مولانا عبدالرحیم قاسمی**

شیخ الحدیث مولانا زکریا صاحبؒ نے فضائلِ اعمال میں تحریر فرمایا ہے کہ:

نبی ﷺ کے فضلات، پاخانہ، پیشاب وغیرہ سب پاک ہیں۔ **(فضائل اعمال: جلد ا: صفحہ ۱۷۰)**[1]

**اعتراض:**

اس پر ایک غیر مقلد عالم، غلام مصطفی ظہیر امن پوری صاحب نے اعتراض کرتے ہوئے لکھا ہے کہ یہ بے دلیل اور غلو آمیز دعویٰ ہے۔

**(السنۃ: شمارہ نمبر ۳۰: صفحہ ۳۱)**

اسی طرح ایک کتاب میں نبی ﷺ کے فضلات کو پاک کہنے پر، غیر مقلدین نے اس کو، شرکیہ، جھوٹے واقعات اور بدعت والے مضامین میں شمار کیا ہے۔ **(فتویٰ اور حقائق: صفحہ ۳۰ – ۳۱)**

---

[1] یہی قول اکثر علماء دیوبند کا ہے، چنانچہ، مفتی کفایت اللہ صاحب دہلویؒ لکھتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ کے فضلاتِ طیبہ کے طہارت کے قائل بہت سے علماء شافعیہ اور حنفیہ ہیں۔ **(کفایت المفتی: ۱ : ۱۱۴)** مفتی محمد فرید صاحب کہتے ہیں کہ فقہاء کرام نے پیغمبر علیہ السلام کے فضلات کو پاک مانا ہے۔ **(فتاویٰ فریدیہ: ۱/ ۴۶۴)** حضرت مفتی عزیز الرحمن صاحبؒ کہتے ہیں کہ ان روایات سے معلوم ہوا کہ راجح قول، بول وبراز وغیرہ فضلاتِ آنحضرت ﷺ کے بارے میں طہارت کا ہے۔ **(فتاویٰ دار العلوم دیوبند: جلد ا: صفحہ ۱۱۸)**، مشہور محدث، حضرت علامہ ظفر احمد عثمانیؒ کہتے ہیں کہ حضور ﷺ کے فضلات تو طاہر ہیں، جمہور اس طرف گئے ہیں۔ **(امداد الاحکام: جلد ا: صفحہ ۳۵۱)**، مفتی محمود حسن گنگوہیؒ نے بھی فضلات کو طاہر ثابت کیا ہے۔ **(فتاویٰ محمودیہ: جلد ۴: صفحہ ۴۹۹)**، حضرت تھانویؒ فرماتے ہیں کہ علماء نے حضور اقدس ﷺ کے ان رطوبات کو طاہر کہا ہے، علامہ شامیؒ نے اس کی تحقیق کی ہے، پس (فضلات کے طاہر ہونے میں) کچھ بھی اشکال نہیں۔ **(امداد الفتاویٰ: ۱/ ۱۳۵)**، مفتی محمد تقی عثمانی صاحب دامت برکاتہم فرماتے ہیں کہ اکثر حنفی علماء اسکے قائل ہیں کہ آنحضرت ﷺ کے تمام فضلات پاک تھے، ایک اور مقام پر فرماتے ہیں کہ ایک بڑی جماعت کے نزدیک راجح یہی ہے کہ آپ ﷺ کے فضلات طاہر تھے۔ **(فتاویٰ عثمانی: جلد ا: صفحہ ۳۱۰- ۱۴۰)** مولانا خیر محمد صاحب جالندھریؒ وغیرہ کہتے ہیں کہ (جمہور) اہل سنت والجماعت کا مذہب یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ کے فضلات بول وبراز پاک وطاہر ہیں۔ **(خیر الفتاویٰ: جلد ا: صفحہ ۳۲۹)**، نیز دیکھئے: **(فتاویٰ حقانیہ: جلد ۲: صفحہ ۵۸۸، نجم الفتاویٰ: جلد ا: صفحہ ۲۴۳)**

**الجواب:**

اسطرح کے اعتراضات کر کے غیر مقلدین، علماء دیوبند سے بغض و تعصب کا ثبوت دیتے ہیں، کیونکہ صرف علماء دیوبند کے نزدیک ہی نہیں، بلکہ جمہور محدثین کے نزدیک بھی، حضور ﷺ کا بول وبراز یعنی آپ ﷺ کے فضلاتِ مبارک پاک ہیں۔

## اس مسئلہ پر دلائل یہ ہیں:

**حدیث نمبر ۱:**

امام طبرانیؒ (م ۳۶۰ھ) نے فرمایا:

حَدَّثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ حَنْبَلٍ، ثنا يَحْيَى بْنُ مَعِينٍ، ثنا حَجَّاجُ بْنُ مُحَمَّدٍ، عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ، عَنْ حُكَيْمَةَ بِنْتِ أُمَيْمَةَ، عَنْ أُمِّهَا، أُمَيْمَةَ ، قَالَتْ: كَانَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدَحٌ مِنْ عِيدَانٍ يَبُولُ فِيهِ، وَيَضَعُهُ تَحْتَ سَرِيرِهِ فَقَامَ فَطَلَبَ فَلَمْ يَجِدْهُ فَسَأَلَ فَقَالَ: «أَيْنَ الْقَدَحُ؟» ، قَالُوا: شَرِبَتْهُ بَرَّةُ خَادِمُ أُمِّ سَلَمَةَ الَّتِي قَدِمَتْ مَعَهَا مِنْ أَرْضِ الْحَبَشَةِ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: «لَقَدِ احْتَظَرَتْ مِنَ النَّارِ بِحِظَارٍ»

حکیمہ بنت امیمہؒ اپنی والدہ امیمہؓ سے روایت کرتی ہیں کہ نبی ﷺ کا (ایک) لکڑی کا پیالہ تھا، جس میں آپ ﷺ قضاءِ حاجت فرماتے اور اس کو چارپائی کے نیچے رکھتے، (ایک بار) آپ ﷺ نے اس کو ڈھونڈا لیکن وہ نہیں ملا، تو آپ ﷺ نے فرمایا: پیالہ کہاں ہے؟

گھر والوں نے کہا کہ: ام سلمہؓ کی خادمہ، جو حبشہ سے ان کے ساتھ آئی ہیں، برّہؓ نے اس کو پی لیا، تو حضرت نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا: وہ تو آگ سے محفوظ ہو گئی۔ **(المعجم الکبیر للطبرانی: جلد ۲۴: صفحہ ۲۰۵، ۲۰۶، واسنادہ صحیح)**

**اسکین:**

المعجم الكبير

للحافظ أبي القاسم سليمان بن أحمد الطبراني

٢٦٠هـ — ٣٦٠هـ

حققه وخرج أحاديثه

حمدي عبدالمجيد السلفي

الجزء الرابع والعشرون

الناشر

مكتبة ابن تيمية

القاهرة ، ٨٦٤٢٤٠

بن حماد المروزي ثنا عبدالوهاب الثقفي عن عبيدالله بن عمر عن يزيد بن رومان عن عروة بن الزبير عن بريرة قالت : كانت في ثلاثة من السنة تصدق علي بلحم فاهديته لعائشة فابقته حتى دخل رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال : « ما هذا اللحم ؟ » قالت : لحم تصدق به على بريرة فاهدته لنا ، فقال « هو على بريرة صدقة ولنا هدية » قالت : وكاتبت على تسعة أوراق ، فقالت عائشة : ان شاؤوا عددت لهم عدة واحدة ، قلت : انهم يقولون الا أن يشترط لهم الولاء ، فقال النبي صلى الله عليه وسلم : « اشترطي واشترطي فان الولاء لمن أعتق » قالت : واعتقت فكان لي الخيار .

٠٠٠٠٠ (٥٢٦) حدثنا علي بن عبدالعزيز ثنا سليمان بن أحمد الواسطي ثنا عبدالخالق بن زيد بن واقد حدثني أبي أن عبدالملك بن مروان حدثهم قال : كنت أجالس بريرة بالمدينة قبل أن ألي هذا الامر ، فكانت تقول يا عبدالملك اني لارى فيك خصالا لخليق أن تلي هذه الامة ، فان وليته فاحذر الدماء فاني سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول : « ان الرجل ليدفع عن باب الجنة أن ينظر اليها على محجمة من دم يريقه من مسلم بغير حق » .

٠٠٠٠ ـ برة خادم أم سلمة أم المؤمنين

٠٠٠٠٠ (٥٢٧) حدثنا عبدالله بن أحمد بن حنبل ثنا يحيى بن معين ثنا حجاج بن محمد عن ابن جريج عن حكيمة بنت أميمة عن أمها أميمة

٥٢٦ ـ قال في المجمع (٢٩٨/٧) وفيه عبدالخالق بن زيد بن واقد وهو ضعيف
٥٢٧ ـ تقدم (٤٧٧) قال في المجمع (٢٧١/٨) ورجاله رجال الصحيح غير عبدالله بن أحمد بن حنبل وحكيمة وكلاهما ثقة .

ـ ٢٠٥ ـ

قالت كان للنبي صلى الله عليه وسلم قدح من عيدان يبول فيه ويضعه تحت سريره ، فقام فطلب فلم يجده فسأل فقال : « أين القدح ؟ » قالوا شربته برة خادم أم سلمة التي قدمت معها من ارض الحبشة ، فقال النبي صلى الله عليه وسلم « لقد احتظرت من النار بحظار » .

٠٠٠٠ ـ بهيسة

٠٠٠٠٠ (٥٢٨) حدثنا ادريس بن جعفر العطار ثنا يزيد بن هارون ثنا كهمس بن الحسن عن سيار بن منظور عن أبيه عن امرأة منهم يقال لها بهيسة قالت : استأذن أبي النبي صلى الله عليه وسلم أن يدخل بينه وبين قميصه ، فأذن له فدخل بينه وبين قميصه من خلفه ، فجعل يلتزمه ويمسح صدره بظهر النبي صلى الله عليه وسلم ، فقال يا رسول الله ما الذي لا يحل منعه ؟ قال : « الماء » قال : أي رسول الله ما الذي لا يحل منعه ؟ قال : « الملح » قال : يا رسول الله ما الذي لا يحل منعه ؟ قال : « ان تفعل الخير خير لك » وانتهى قوله الى الماء والملح ، قالت : فكان ذلك الرجل لا يمنع شيئا من الماء وان قل .

باب التاء

٠٠٠ ـ تملك

٠٠٠٠٠ (٥٢٩) حدثنا محمد بن عبدالله الحضرمي ثنا يوسف بن

٥٢٨ ـ ورواه الدولابي في الكنى (١٩/١) . ورواه هو وأبو داود والنسائي من حديث أبي بهيسة .
٥٢٩ ـ قال في المجمع (٢٤٨/٣) وفيه المثنى بن الصباح وقد وثقه ابن معين في رواية وضعفه جماعة .

ـ ٢٠٦ ـ

اس روایت کی سند کے راویوں کا تعارف یہ ہے:

۱- امام طبرانیؒ (م ۳۶۰ھ) مشہور محدث اور ثقہ ہیں۔ **(تاریخ الاسلام للذہبیؒ)**

۲- امام عبد اللہ بن احمد بن حنبلؒ (م ۲۹۰ھ) بھی ثقہ راوی ہیں۔ **(تقریب: رقم ۳۲۰۵)**

۳- امام یحیٰ بن معینؒ (م ۲۳۳ھ) صحیحین کے راوی ہیں، اور ثقہ، حافظ اور مشہور ہیں۔ **(تقریب: رقم ۷۶۵۱)**

۴- حجاج بن محمدؒ (م ۲۰۶ھ) صحیحین کے راوی اور **ثقہ، مضبوط ہیں۔ (تقریب: رقم ۱۱۳۵)**

۵- ابن جریجؒ (م ۱۵۰ھ) بھی صحیحین کے راوی ہیں اور **ثقہ، حافظ** ہیں۔ **(تقریب: رقم ۴۱۹۳)**

۶- حکیمہ بنت امیمہؒ بھی **ثقہ** ہیں۔ امام ابن حبانؒ اور امام ہیثمیؒ نے آپ کو ثقہ قرار دیا ہے۔

نیز امام ابن حبانؒ، امام ذہبیؒ، امام حاکمؒ وغیرہ نے آپ کی روایت کو صحیح قرار دیا ہے۔ **(کتاب الثقات لابن حبان: ۴ / ۱۹۴، مجمع الزوائد: جلد ۸: صفحہ ۲۷۱، صحیح ابن حبان: حدیث نمبر ۱۴۲۶، المستدرک للحاکم مع التلخیص للذہبی: جلد ۱: صفحہ ۱۶۷)** اور امام نوویؒ نے ان کی روایت کو حسن کہا ہے۔ **(الایجاز للنوویؒ: جلد ۱: صفحہ ۱۵۵)**

۷- حضرت امیمہؓ صحابیہ ہیں۔ **(الاصابہ لابن حجرؒ)**

لہذا یہ روایت صحیح ہے۔

یہی وجہ ہے کہ:

i- امام ہیثمیؒ (م ۸۰۷ھ) فرماتے ہیں کہ اس روایت کے رجال، صحیحین کے رجال ہیں، سوائے عبد اللہ بن احمدؒ اور حکیمہؒ کے، اور وہ دونوں ثقہ ہیں۔ **(مجمع الزوائد: جلد ۸: صفحہ ۲۷۰)**

ii- امام سیوطیؒ (م ۹۱۱ھ) نے اس روایت کو صحیح قرار دیا ہے۔ **(الخصائص الکبری: جلد ۲: صفحہ ۳۲۱)**

iii- امام محمد بن یوسف صالحی دمشقیؒ (م ۹۴۳ھ) نے اپنے شیخ امام سیوطیؒ کی تصحیح کو نقل کر کے اس پر سکوت کیا ہے، کوئی رد نہیں کیا، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپؒ بھی اس روایت کی سند کو حسن مانتے ہیں۔ **(سبل الہدیٰ والرشاد: جلد ۱۰: صفحہ ۴۵۶)**

iv- حافظ ابن الصلاحؒ (م ۶۴۳ھ) نے اس کی سند کو جید کہا ہے۔ **(شرح مشکل الوسیط: ج ۱: ص ۵۰)**

**نوٹ:**

اگرچہ طبرانی کی روایت میں ابن جریجؒ کا **'عنعنہ'** ہے، لیکن انہوں نے **'الآحاد والمثانی لابن ابی عاصم'** میں سماع کی تصریح کر دی ہے، چنانچہ، امام ابو بکر بن ابی عاصمؒ (م ۲۸۷ھ) فرماتے ہیں کہ:

حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مَيْمُونٍ الْعَطَّارُ, ثنا حَجَّاجُ بْنُ مُحَمَّدٍ , عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ قالَ أَخْبَرَتْنِي حُكَيْمَةُ بِنْتُ أُمَيْمَةَ , عَنْ أُمِّهَا , أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ لَهُ قَدَحٌ مِنْ عِيدَانٍ يَبُولُ فِيهِ ثُمَّ يُوضَعُ تَحْتَ سَرِيرِهِ فَجَاءَتِ امْرَأَةٌ يُقَالُ لَهَا: بَرَكَةُ جَاءَتْ مَعَ أُمِّ حَبِيبَةَ مِنَ الْحَبَشَةِ فَشَرِبَتْهُ فَطَلَبَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوا: شَرِبَتْهُ بَرَكَةُ فَسَأَلَهَا فَقَالَتْ شَرِبْتُهُ فَقَالَ: لَقَدِ احْتَضَرْتِي مِنَ النَّارِ بِحِضَارٍ أَوْ قَالَ: جُنَّةٍ أَوْ هَذَا مَعْنَاه۔ **(الآحاد والمثانی لابن ابی عاصم: جلد ۶: صفحہ ۱۲۱، واسنادہ صحیح)**

لہٰذا ان پر مدلس ہونے کا الزام اس روایت میں **باطل و مردود** ہے اور یہ روایت صحیح ہے۔[2]

---

[2] **ایک شبہ اور اس کا جواب:**

جب یہ روایت معتبر ثابت ہو گئی، تو غیر مقلد غلام مصطفیٰ ظہیر امن پوری صاحب انتہائی تعصب کا ثبوت دیتے ہوئے اس روایت کی تاویل یوں کرتے ہیں کہ غالباً یہ کام اس لونڈی سے سرزد ہو گیا تھا اور غلطی سے ایک ناپسندیدہ کام کرنے پر، جو کراہیت اور تکلیف بعد میں اسے محسوس ہوئی، اس کے عوض میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے اسے جہنم سے آزادی مل گئی، کیونکہ مومن کی کوئی مشقت و تکلیف نیکی سے خالی نہیں ہوتی۔ **(السنۃ: شمارہ نمبر ۳۰: صفحہ ۳۱)**

**حدیث نمبر ۲:**

امام ابویعلیٰ الموصلیؒ (۳۰۷ھ) فرماتے ہیں کہ:

حدثنا مُحَمَّدُ ابن أَبِي بَكْرٍ، ثنا سِلْمُ بْنُ قُتَيْبَةَ، عَنِ الْحَسَنِ بْنِ حَرْبٍ، عَنْ يَعْلَى بْنِ عَطَاءٍ، عَنِ الْوَلِيدِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ، عَنْ أُم أيمن رَضِيَ الله عَنْها: قَالَتْ: كَانَ لِرَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَخَّارَةٌ يَبُولُ فِيهَا. فَكَانَ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَاأَصْبَحَ يَقُولُ: يَا أُمَّ أَيْمَنَ صُبِّي مَا فِي الْفَخَّارَةِ فَقُمْتُ لَيْلَةً وَأَنَا عَطْشىٰ فَشَرِبْتُ مَا فِيهَا فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: يَا أُمَّ أَيْمَنَ صُبِّي مَا فِي الْفَخَّارَةِ. فَقُلْتُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ. قُمْتُ وَأَنَا عَطْشَى فَشَرِبْتُ مَا فِيهَا. قَالَ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّكِ لَنْ تَشْتَكِي بَطْنَكِ بَعْدَ يَوْمِكِ هَذَا أَبَدًا.

ام ایمنؓ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کا ایک جگ (لوٹا) تھا، جس میں آپ ﷺ (رات کے وقت) حاجت سے فارغ ہوتے، پھر صبح آپ ﷺ ارشاد فرماتے: اے ام ایمن لوٹے میں جو ہے اسے بہادو، ایک رات میں اٹھی اور میں پیاسی تھی، پس میں نے اس میں جو تھا وہ پی لیا، (معمول کے مطابق، صبح آپ نے ارشاد فرمایا:) اے ام ایمن! لوٹے میں جو ہے اسے بہادو، میں نے کہا: اے اللہ کے رسول

---

**الجواب:**

خود غلام مصطفی ظہیر صاحب کہتے ہیں کہ: میں تو یہاں تک کہتا ہوں کہ اگر کوئی مجھے قرآن مقدس کی ۱۰۰۰ آیات بینات پیش کرے اور وہ (۱۰۰۰ آیات) اپنے مطلب میں بالکل واضح ہوں یعنی وہ مسئلہ ان سے بالکل واضح طور پر ثابت ہورہا ہو، مگر سلف صالحین نے ان سے وہ مسئلہ ثابت نہ کیا ہو یا اس مسئلے کے خلاف ثابت کیا ہو، تو میں یہ کہوں گا کہ قرآن تو حق ہے، لیکن میرا فہم صحیح نہیں ہے، فہم محدثین یا ائمہ دین کا صحیح ہے ۔ مزید غلام مصطفی صاحب کہتے ہیں کہ یہ بنیادی خصوصیت اور امتیازی حیثیت ہے اہل حدیث مسلک کی، کہ **یہ اپنی طرف سے قرآن وحدیث کے مفاہیم بیان نہیں کرتے** ۔ **(الاجماع: شمارہ نمبر ۳: ص ۱۸۰)**

لہذا غلام مصطفیٰ ظہیر صاحب سے گزارش ہے کہ وہ امیمہؓ کی روایت پر اپنی باطل تاویل کی بجائے فہم محدثین پیش کریں، ورنہ ثابت ہو جائے گا کہ ہاتھی کی طرح اہل حدیثوں کے بھی کھانے کے دانت اور ہیں اور دکھانے کے اور ہیں۔

اسکے برخلاف امام نوویؒ (م ۶۷۶ھ) امام ہیثمیؒ (م ۸۰۷ھ)، امام ابن حجرؒ (م ۸۵۲ھ)، امام سیوطیؒ (م ۹۱۱ھ) اور امام یوسف بن صالح الدمشقیؒ (م ۹۴۲ھ) وغیرہ نے ان جیسی احادیث سے حضور ﷺ کے فضلات کے پاک ہونے پر استدلال کیا ہے اور واضح کیا ہے کہ یہ آپ ﷺ کی خصوصیات میں سے ہے، جس کی تفصیل آگے آرہی ہے۔ لہذا ظہیر صاحب کا شبہ باطل ومردود ہے۔

رات میں اٹھی تو میں پیاسی تھی، بس اس میں جو تھا وہ میں نے پی لیا، آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: آج کے بعد تمہیں پیٹ (کے کسی مرض) کی کبھی شکایت نہ ہوگی۔ **(المطالب العالیہ لابن حجر: جلد ۵: صفحہ ۵۸۱، حدیث ۳۸۲۳)**

اس روایت کے راویوں کی توثیق درجِ ذیل ہے:

۱- امام ابو یعلیٰ الموصلیؒ (م ۳۰۷ھ) **ثقہ**، محدث ہیں۔ **(تاریخ الاسلام للذہبیؒ: جلد ۷: صفحہ ۱۱۲)**

۲- محمد بن ابی بکرؒ (م ۲۳۸ھ) صحیحین کے راوی ہیں اور **ثقہ** ہیں۔

۳- سِلْم بن قتیبہؒ (م ۲۰۰ھ) بھی صحیحین کے راوی ہیں، اور **صدوق** ہیں۔ **(تقریب: رقم: ۲۴۷۱)**[3]

۴- حسن بن حربؒ (م ۱۵۰ھ) کی بھی تعریف کی گئی ہے۔ **(الاعلام للزرکلی: جلد ۲: صفحہ ۱۸۷، عنوان الاریب: صفحہ ۶۹- ۷۰)**[4]

۵- یعلیٰ بن عطاء (م ۱۲۰ھ) صحیح بخاری اور صحیح مسلم کے راوی ہیں اور **ثقہ** ہیں۔ **(تقریب: رقم ۷۸۴۵)**

۶- ولید بن عبد الرحمنؒ بھی صحیح مسلم کے راوی ہیں اور **ثقہ ہیں۔ (تقریب: رقم ۷۴۳۶)**

۷- ام ایمنؓ، حضور ﷺ کی مشہور صحابیہ ہیں۔ **(تقریب: رقم ۸۷۰۳)**

اگر حسن بن حرب سے مراد حسن بن حرب الکندیؒ (م ۱۵۰ھ) ہیں، تو اس روایت حدیث کے تمام راوی صدوق اور ثقہ ہیں۔ نیز پہلے ذکر کی گئی حضرت امیمہؓ کی صحیح روایت بھی، حضرت ام ایمنؓ کی اس حدیث کی قوی شاہد موجود ہے۔

اسی وجہ سے:

امام نوویؒ (م ۶۷۶ھ) امام دار قطنیؒ (م ۳۸۵ھ) امام قسطلانیؒ (م ۹۲۳ھ) اور امام زرقانیؒ (م ۱۱۲۲ھ) نے ان احادیث کو صحیح کہا ہے۔ **(المجموع للنووی: جلد ۱: صفحہ ۲۳۴، شرح مشکل الوسیط: ج ۱: ص ۵۳، شرح زرقانی علی المواہب اللدنیۃ للقسطلانی: جلد ۵: صفحہ ۵۵۱)**

بہر حال خلاصہ کلام یہ کہ ان صحابیات کا، حضور ﷺ کے بول کو پی لینا صحیح سند سے ثابت ہے۔

---

[3] بعض کتابوں میں سلم بن قتیبہ کی جگہ مسلم بن قتیبہؒ لکھا ہوا ہے، جو کہ کتابت کی غلطی ہے، اسی وجہ سے غیر مقلد عالم غلام مصطفی ظہیر صاحب نے سلم بن قتیبہ کو مسلم بن قتیبہ سمجھا اور انکی توثیق کا سوال کیا۔ **(السنۃ: شمارہ ۳۰: ص ۲۹)** لیکن جیسا کہ عرض کیا گیا کہ صحیح سلم بن قتیبہ ہے، جو کہ صحیحین کے راوی اور صدوق ہیں۔

[4] حسن بن حرب کو ظہیر صاحب نے حسین بن حرب سمجھا ہے، جو کہ غیر صحیح ہے، صحیح حسن بن حرب ہے، جیسا کہ المطالب العالیہ میں موجود ہے، اور معاصرت کے اصول سے یہ حسن بن حرب الکندیؒ (م ۱۵۰ھ) ہونے چاہئیں، جن کی علماء نے تعریف و ثناء کی ہے۔

یہی وجہ ہے کہ سلفِ صالحین کے نزدیک حضور ﷺ کا خونِ مبارک اور فضلات مبارک پاک ہیں، کیونکہ اگر وہ ناپاک ہوتے، تو حضور ﷺ ان کو منع کرتے اور ان صحابیات کو پاکی حاصل کرنے کا حکم فرماتے یا منہ صاف کرنے کو کہتے۔

لیکن آپ ﷺ نے ایسا کچھ بھی نہیں کہا، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ ﷺ کا خونِ مبارک اور فضلات مبارک پاک ہیں، سلفِ صالحین کا یہی نظریہ ہے۔

**سلفِ صالحین کا ارشاد:**

۱- امام ہیثمیؒ (م ۸۰۷ھ) اور

۲ - امام بغویؒ (م ۵۱۶ھ) وغیرہ نے بول پینے کی حدیث کو حضور ﷺ کے خصائص کے میں ذکر کیا ہے۔ **(مجمع الزوائد: ۸/ ۲۷۰، التھذیب للبغوی: جلد ۵: صفحہ ۲۲۶، ۲۱۴)**

جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ حضرات بتانا چاہتے ہیں کہ حضور ﷺ کے خصائص میں سے ایک خصوصیت یہ ہے کہ آپ ﷺ کے فضلات مبارک پاک ہیں۔

۳- امام ابن حجر عسقلانیؒ (م ۸۵۲ھ) فرماتے ہیں کہ **"بَابُ طَهَارَةِ دَمِهِ وَبَوْلِهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ"** حضرت نبی اکرم ﷺ کے خونِ مبارک اور بول کے پاک ہونے کا بیان۔ **(المطالب العالیہ: جلد ۱۵: صفحہ ۵۷۵)**

نیز فتح الباری میں امام ابن حجرؒ (م ۸۵۲ھ) فرماتے ہیں کہ **"وَقَدْ تَكَاثَرَتِ الْأَدِلَّةُ عَلَى طَهَارَةِ فَضَلَاتِهِ وَعَدَّ الْأَئِمَّةُ ذَلِكَ فِي خَصَائِصِهِ"**۔ نبی اکرم ﷺ کے فضلاتِ مبارک کے پاک ہونے پر بہت سے دلائل ہیں اور کئی ائمہ نے اس کو آپ ﷺ کے خصائص میں ذکر کیا ہے۔ **(فتح الباری: جلد ۱: صفحہ ۲۷۲)**

۴- امام سیوطیؒ (م ۹۱۱ھ) فرماتے ہیں کہ **"بَابُ اخْتِصَاصِه صلى الله عَلَيْهِ وَسلم بِطَهَارَةِ دَمه"** حضرت نبی کریم ﷺ کے خون اور بولِ مبارک کے پاک ہونے کی خصوصیت کا بیان۔ **(الخصائص الکبریٰ للسیوطی: جلد ۳: صفحہ ۳۱۹)**

۵- امام محمد بن صالح الدمشقیؒ (م ۹۴۲ھ) فرماتے ہیں کہ: **"وموضوع الدلالة من هذه الأحاديث أن النبي صلى الله عليه وسلم لم ينكر على ابن الزبير ولا أم أيمن ولا من فعل مثل فعلها، ولا أمرهم بغسل الفم، ولا نهاهم عن العود إلى مثله، ومن حمل ذلك على التداوي، قيل له قد أخبر صلى الله عليه وسلم «إن الله يجعل شفاء أمته فيما حرم عليها» رواه ابن حبان في صحيحه فلا يصح حمل الأحاديث على ذلك بل هي ظاهرة في الطهارة"**۔

اور یہ احادیث دلالت کرتی ہیں کہ حضرت نبی ﷺ نے ابن زبیرؓ کو منع نہیں کیا، اور نہ ام ایمنؓ کو اور نہ ان لوگوں کو جنہوں نے اس طرح کا کام کیا اور نہ ان لوگوں کو اپنا منہ دھونے کا حکم دیا اور نہ ان کو دوبارہ ایسا کرنے سے روکا، اور جو لوگ اسکو دوا پر محمول کرتے ہیں، تو ان کو جواب دیا گیا کہ رسول اللہ ﷺ کی حدیث ہے کہ "اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کی امت کی شفاء، حرام چیزوں میں نہیں رکھی"، اسے ابن حبانؒ نے اپنی صحیح میں روایت کیا ہے۔ (لہذا) ان احادیث کو دوا پر محمول کرنا صحیح نہیں، بلکہ وہ پاک ہونے کے معنی میں ظاہر ہیں۔ **(سبل الہدیٰ والرشاد: جلد ۱۰: صفحہ ۴۵۶)**

۶- امام نوویؒ (م ۶۷۶ھ) نے بول پینے والے واقعہ کو **صحیح** کہا اور فرماتے ہیں کہ **"وَهُوَ كَافٍ فِي الِاحْتِجَاجِ لِكُلِّ الْفَضَلَاتِ قِيَاسًا، وَمَوْضِعُ الدَّلَالَةِ أَنَّهُ صَلَّى اللہُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يُنْكِرْ عَلَيْهَا ولم يأمرها بغسل فمها ولا نهاها عَنْ الْعَوْدِ إلَى مِثْلِهِ"** اور یہ روایت حضور ﷺ کے فضلات کو قیاس کے ذریعہ (پاک) ثابت کرنے کیلئے کافی ہیں اور (پاک) ثابت ہونے کی وجہ یہ ہے کہ حضور ﷺ نے اس پر انکار نہیں فرمایا اور نہ اپنے منہ کو دھونے کا حکم دیا، اور نہ دوبارہ اس طرح کرنے سے منع کیا۔ **(المجموع للنووی: جلد ۱: صفحہ ۲۳۴)**

معلوم ہوا کہ سلفِ صالحین بھی اسی بات کے قائل ہیں کہ نبی ﷺ کے فضلاتِ مبارک پاک ہیں اور یہی راجح ہے۔ واللہ اعلم

لہذا جو فتویٰ ظہیر صاحب اور دیگر غیر مقلدین نے شیخ الحدیثؒ پر لگایا ہے، کیا وہی **'بلا دلیل، غلو آمیز، بدعت والا'** فتویٰ ان محدثین کرام پر بھی ہو گا؟؟

## ”من تمسک بسنتی عند فساد امتی فله أجر مائة شهید“

(میری امت کے بگاڑ کے وقت، جس نے میری سنت کو تھامے رکھا، اس کیلئے سو شہیدوں کا اجر ہے)

(اس حدیث کی تضعیف کا جواب)

**۔مفتی آصف بن اسماعیل مدنی**

**الحدیث الاول (حدیث ابی ہریرۃ ؓ):**

**عن أبي هريرة قال: قال النبي ﷺ: «المتمسك بسنتي عند فساد أمتي له أجر شهيد»**

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے، آپؓ فرماتے ہیں کہ: رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: میری امت کے فساد کے وقت، میری سنت کو تھامے رکھنے والے کیلئے، شہید کا اجر ہو گا۔

اسے طبرانیؒ نے (المعجم الاوسط: ج۵: ص۳۱۵: ح۵۴۱۴، پر) اور انہیں کی سند سے ابو نعیمؒ نے (حلیۃ الأولیاء: ج۸: ص۲۰۰، پر) نقل کیا ہے۔

**اس کی سند اس طرح ہے:**

**قال الامام الطبرانیؒ :**

**حدثنا محمد بن أحمد بن أبي خيثمة (الحافظ بن الحافظ بن الحافظ : تاريخ الاسلام:٦/١٠١١)**

**قال: ثنا محمد بن صالح العدوي (أو العذرى) (خود غیر مقلدین کے اصول کے مطابق صدوق وثقہ ہیں)**

**قال: ثنا عبد المجيد بن عبد العزيز (وهو ابن ابی رواد : صدوق يخطئ:تقريب:٤١٦٠)**

**عن أبيه (عبد العزيز بن ابی رواد : صدوق عابد ربما وهم:تقريب ٤٠٩٦) .**

**عن عطاء (الامام المشهور)۔**

**عن ابی هريرة رضي الله تعالیٰ عنه وأرضاه۔**

اس سند میں مشہور مفتی مکہ مکرمہ امام عبد المجید بن عبد العزیز بن ابی روادؒ اور محمد بن صالح العدویؒ پر کلام ہے، لیکن:

غیر مقلدین کے اصول کے مطابق یہ حدیث '**حسن لذاتہ**' ہے، جس کی تفصیل درجِ ذیل ہے:

## 'صدوق یخطئ' سے متعلق، غیر مقلدین کے محدث العصر شیخ البانیؒ اور دوسرے غیر مقلدین کا اصول:

امام عبد المجید بن ابی رواد کے بارے میں محدثین کرام کا اختلاف ہے، کچھ نے ان کی توثیق کی ہے، کچھ نے ان پر کلام کیا ہے، امام ابن حجرؒ نے انہیں 'صدوق یخطئ' کہا ہے۔ **(تقریب:۴۱۶۰)**

غیر مقلد عالم و محدث شیخ البانیؒ نے مخالفت نہ کرنے کی صورت میں ان کو 'حسن الحدیث' کہا ہے۔

**قلت: -------- غير عبد المجيد وهو ابن عبد العزيز بن أبى رواد ، أورده الذهبى فى "الضعفاء" وقال: " وثقه ابن معين وغيره .**

**وقال أبو داود: ثقة داعية إلى الإرجاء , وتركه ابن حبان".**

**وقال الحافظ فى " التقريب ": " صدوق يخطىء ".**

قلت: **فمثله حسن الحديث إن شاء الله إذا لم يخالف**۔ **(ارواء الغلیل: جلد۷: صفحہ ۲۱۱، رقم الحدیث: ۲۱۳۵)**

نیز دوسری جگہ یہ قبول کیا ہے کہ اگر یہ ثقات کی مخالفت نہ کریں تو جس سند میں یہ ہوں وہ سند 'جید' ہوگی:

قلت : وأما قوله – أي الحافظ العراقيّ - هو أو ابنه في " طرح التثريب في شرح التقريب " ( ٣ / ٢٩٧ ) : "إسناده جيد"، فهو غير جيد عندي،**وكان يكون ذلك لولا مخالفة عبد المجيد للثقات**۔ **(ضعیفہ ۲/۴۰۵، ح: ۹۷۵)**

مزید یہ کہ غیر مقلد عالم و محدث شیخ مقبل بن ھادی الوادعیؒ نے بھی، شیخ البانیؒ کا یہی اصول و قاعدہ بیان کیا ہے:

**السؤال١٣: الشيخ الألباني-حفظه الله تعالى- يحسّن حديث من هذا حاله، فهل يحمل تحسينه على ما ذكرت أنت من التفصيل؟ أم أن هذه قاعدة عنده أن (صدوق يخطئ) حديثه حسن، وذكره غير مرة في كتابه "السلسلة"؟**

**الجواب: الذي يظهر أن هذه قاعدة عنده، وقد سألناه بمدينة رسول الله صلى الله عليه وعلى آله وسلم فقال حفظه الله تعالى: إنّ من مارس أعمالهم في كتب الحديث يرى أنّهم يحسّنون لمحمد بن عمرو بن علقمة ومن جرى مجراه، فالظاهر أن هذه قاعدة عنده وهي قاعدة مقبولة لا غبار عليها، لكن من أحب أن يتثبّت وينظر في ترجمته وفي العلل فهو الأحوط لدينه۔** (المقترح فی أجوبة بعض أسئلة المصطلح: صفحہ ۳۴)

اسی طرح سلفی عالم شیخ ابو المنذر المنیاوی نے 'صدوق یخطئ' کی سند کو حسن کہا ہے:

**الخامسة: من قصر عن الرابعة قليلاً، وإليه الإشارة بصدوق سيء الحفظ، أو صدوق يهم، أو له أوهام، أو يخطئ، أو تغير بأخرة ويلتحق بذلك من رمي بنوع من البدعة، كالتشيع والقدر، والنصب، والإرجاء، والتجهم، مع بيان الداعية من غيره۔ (إسناده حسن إلا إن كان أخطأ فيه)۔**

معلوم ہوا غیر مقلدین کے اصول کے مطابق 'صدوق یخطئ' درجہ کا راوی، اگر ثقات کی مخالفت نہ کرے، نیز اس حدیث میں خطاًواقع ہونا ثابت نہ ہو، تو وہ 'حسن الحدیث' ہو گا اور جس سند میں وہ ہو، وہ سند 'جید' ہو گی۔

لہٰذا غیر مقلدین کے مذکورہ بالا اصول سے عبد المجید بن عبد العزیز بن ابی رواد ؒ جن کو حافظ الدنیا ابن حجرؒ نے صدوق یخطئ کہا ہے، مذکورہ بالا حدیث میں، غیر مقلدین کے اصول کے مطابق، **حسن الحدیث ہوں گے۔**

دوسرے راوی محمد بن صالح العدوی یا العذریؒ ہیں، جرح وتعدیل کی کتابیں ان کی توثیق یا تضعیف سے خاموش ہیں، مگر کئی محدثین نے ان کی حدیث کی تصحیح یا تحسین کی ہے، اور غیر مقلدین کا اصول ہے کہ: **"کسی حدیث کی تصحیح یا تحسین اس کے تمام راویوں کی توثیق ہوتی ہے"۔ (مجلہ الاجماع: شمارہ ۴ : ص۲)**

آیئے چند مثالیں ان محدثین کی پیش کرتے ہیں، جنہوں نے محمد بن صالح کی حدیث کی تصحیح یا تحسین کی ہے:

(۱) امام سفارینیؒ نے ان کی سند کو 'لا بأس به' (اس میں کوئی خرابی نہیں) کہا ہے۔ **(لوائح الانوار ۱/ ۲۰۱)**

(۲) امام منذریؒ نے بھی ان کی سند کو 'لا بأس به' کہا ہے۔ **(الترغیب الترھیب للمنذری: ج۱: ص۴۱: ح۶۵)**

(۳) امام مناویؒ نے اس حدیث کی سند کو حسن کہا ہے۔ **(التیسیر بشرح الجامع الصغیر: ۲/ ۴۵۴)**

(۴) امام ابو عوانہؒ نے 'مستخرج ابی عوانہ علی صحیح مسلم' میں ان کی سند سے حدیث نقل کی ہے۔ **(ح۳۹۱۴)**

(۵) اسی طرح امام بزارؒ جنہوں نے اپنی مسندِ کبیر میں احادیث اور راویوں پر کلام کیا ہے، محمد بن صالح سے کئی حدیثیں نقل کی ہیں، مگر ان پر کلام نہیں کیا ہے۔

(۶) امام ابو جعفر ابن جریر طبریؒ اپنی کتاب میں کہتے ہیں کہ آگے ہم ان حدیثوں کو ذکر کریں گے جن کی سند ہمارے نزدیک صحیح ہے اور پھر محمد بن صالح العدوی کی حدیث ذکر کی ہے:

**ذكر ما صح عندنا سنده من حديث أبي سعيد الخدري، عن عمر بن الخطاب، عن رسول الله صلى الله عليه وسلم مما لم نذكره فيما مضى۔ (تہذیب الآثار: ۱/ ۳)**

حدثني **محمد بن صالح العدوي**، حدثني محمد بن عبد الله الأنصاري، حدثني إبراهيم بن الصمة المهلبي، حدثني الذين كانوا يمرون بالجص بالأسحار قال: «**كنا إذا مررنا بجنبات قبر ثابت سمعنا قراءة القرآن**»۔ **(تہذیب الآثار: جلد ۲: صفحہ ۵۱۴، حدیث ۷۳۸)**

نیز ابن جریرؒ کے ذکر کردہ اس اثر کا متن بھی قابل ملاحظہ ہے، کہہ رہے ہیں کہ:

''ہم جب بھی حضرت ثابت کی قبر کے پاس سے گزرتے تو قرآتِ قرآن کریم کی آواز سنتے''۔

لہذا غیر مقلدین کا، ابو ہریرۃؓ کی اس حدیث کی سند میں، عبد المجید بن ابی رواد اور محمد بن صالحؒ کی تضعیف کرنا، باطل و مردود ہے، خود انہیں کے اصول سے یہ حدیث '**حسن لذاتہ**' اور حجت و قابل استدلال ثابت ہوتی ہے۔

**اس لئے شیخ البانیؒ کا، اور ان کی تقلید میں دوسرے غیر مقلد علماء کا اس حدیث کو ضعیف کہنا، محل نظر ہے۔**

## ایک اہم بات:

امام طبرانیؒ اور انہیں کے طریق سے امام ابو نعیمؒ کی مذکورہ بالا، حضرت ابو ہریرۃؓ کی حدیث میں '**اجر شہید**' کا لفظ ہے، مگر بہت سے علماء نے حضرت ابو ہریرۃؓ کی مذکورہ بالا حدیث میں '**مائۃ شہید**' کا لفظ بھی ذکر کیا ہے۔

## جن میں سے چند علماء یہ ہیں:

(۱) امام برہان الدین، ابو اسحاق ابراہیم بن محمد الحلبی الشافعی الناجیؒ (**م ۹۰۰ھ**) کہتے ہیں کہ: امام بیہقیؒ نے اپنی 'المدخل' میں حضرت ابو ہریرۃؓ کی روایت میں '**اجر مائۃ شہید**' کا جملہ نقل کیا ہے، اور شاید لفظ '**مائۃ**' امام طبرانیؒ اور انہیں کے طریق سے روایت کردہ امام ابو نعیمؒ کی مذکورہ بالا روایت سے ساقط ہو گیا ہے۔

**ثم قال (أي الإمام المنذريؒ) : ورواه الطبراني من حديث أبي هريرة بإسناد لا بأس به إلا أنه قال: "فله أجر شهيد".**

**( يقول الإمام الناجيؒ ) : كذا رواه البيهقي في "المدخل" من حديث أبي هريرة لكن أوله : " القائم بسنتي وآخره له أجر مائة شهيد " ولعل لفظة " مائة " سقطت من الرواية المذكورة، والله أعلم۔ (عجالۃ الإملاء المتيسرة: جلد ۱: صفحہ ۱۹۳-۱۹۴)**

(۲) شیخ البانیؒ نے بھی امام ناجیؒ کی اس بات کو ذکر کیا ہے، نیز یہ بھی تحریر کیا ہے کہ قاضی عیاضؒ کی الشفاء میں لفظ 'مئۃ' ثابت ہے۔

**قال الناجي (۱۴/ ۲): "كذا رواه البيهقي في "المدخل" من حديث أبي هريرة، لكن أوله: "القائم بسنتي"، وآخره: "له أجر مئة شهيد". ولعل لفظة (مئة) سقطت من الرواية المذكورة. والله أعلم".**

**قلت: وإسنادها ضعيف، فيه من لا يعرف وآخر فيه ضعف. كما بينته في "الضعيفة" (۳۲۷ - التحقيق الثاني)، ولفظة (مئة) ثابتة أيضاً في "الشفاء". للقاضي عياض۔ (ضعیف الترغیب والترہیب: ج۱: ص ۳۷، رقم ۳۲)**

(۳) قاضی عیاضؒ نے بھی حضرت ابو ہریرۃ ؓ سے 'مائة شهيد' کا لفظ نقل کیا ہے۔(الشفا:۲ /۱۲)

(۴) امام اَبو شامہؒ (م۶۶۵ھ) نے بھی المدخل سے 'أجر مائة شهيد' کا لفظ نقل کیا ہے۔

**وأخرج الحافظ البيهقي في كتاب المدخل من حديث أبي هريرة رضى الله عنه قال قال رسول الله (صلى الله عليه وسلم) القائم بسنتي عند فساد أمتي له أجر مائة شهيد۔** (الباعث علی إنکار البدع والحوادث: ۱۸)

(۵) سعودیہ کے دعوت وارشاد کے مرکزی ادارہ سے چھپے رسالہ میں بھی، بیہقیؒ کی کتاب 'المدخل' سے **'مائة شهيد'** نقل کیا گیا ہے۔

**فقد قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من أحيا سنتي عند فساد أمتي فله أجر مائة شهيد (6)، (اگلی عبارت حاشیہ کی ہے) (6) أخرجه البيهقي في كتاب المدخل من حديث أبي هريرة بلفظ (القائم بسنتي عند فساد أمتي فله أجر مائة شهيد) انظر: الباعث على إنكار البدع والحوادث ص80----- -**

**(مجلة البحوث الاسلامية : ۱۹۴/۶۷، الرئاسة العامة لإدارات البحوث العلمية والإفتاء والدعوة والإرشاد)**

(۶) امام علی بن ابراہیم ابن العطار نے بھی امام بیہقیؒ سے **'مائة شهيد'** کا لفظ اپنی سند سے نقل کیا ہے۔

**وروينا بإسنادنا في كتاب المدخل للبيهقي عن أبي هريرة - رضي الله عنه - قال: قال رسولُ الله صلى الله عليه وسلم : للقائم بِسُنَّتي عند فساد أمتي أجر مئة شهيدٍ۔** **(الاعتقاد الخالص من الشک والانتقاد: صفحہ ۳۴۳)**

(۷) جناب شیخ محمد بن عبد الوہاب نجدیؒ کی مشہور ترین کتاب، کتاب التوحید کی امر تسر، ہندوستان سے چھپی، پہلی مکمل مطبوعہ شرح 'فتح اللہ الحمید المجید شرح کتاب التوحید' جس کے مؤلف شیخ حامد بن محمد بن حسن ہیں، اور تحقیق مشہور سلفی عالم و محقق شیخ بکر اَبو زید حفظہ اللہ نے کی ہے، اس میں بھی ابو ہریرۃؓ کی حدیث میں 'مائة شهيد' کا لفظ نقل کیا گیا ہے۔**(فتح اللہ الحمید: ص۱۴، مقدمہ۔ ت: بکر ابو زید)**

(۸) ائمہ سلفیہ کے شاگرد شیخ محمد بن عبد الرحمن مغراوی نے بھی حضرت ابو ہریرۃؓ کی حدیث میں 'مائة شهيد' کا لفظ نقل کیا ہے۔ **(موسوعۃ مواقف السلف فی العقیدہ: جلد۹: صفحہ ۲۷۶)**

(۹) الامیر الصنعانیؒ نے بھی امام بیہقیؒ سے 'مائۃ اَجر شہید' کا لفظ نقل کیا ہے۔

**(له أجر شهيد) وفي رواية البيهقي: "مائة شهيد"۔**(التنویر شرح الجامع الصغیر: ج۱۰: ص۴۶۵، حدیث ۹۱۵۲)

(۱۰) سلفی عالم و محدث و مصنف شیخ محمد بن علی الاثیوبی نے بھی حضرت ابو ہریرۃؓ سے 'اَجر مائۃ شہید' کا لفظ نقل کیا ہے۔

**(مشارق الانوار الوھاجہ: جلد۱: صفحہ ۳۱۲)**

(۱۱) جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ سے چھپی، امام سیوطیؒ کی کتاب "مفتاح الجنہ فی الاحتجاج بالسنہ" میں بھی، امام بیہقیؒ سے، حضرت ابو ہریرہؓ کی حدیث میں 'مائة شہید' کا لفظ نقل کیا گیا ہے۔ **(صفحہ ۱۳)**

معلوم ہوا کہ محدثین اور علماء کی ایک جماعت نے امام بیہقیؒ کی کتاب 'المدخل' سے حضرت ابو ہریرہؓ کی حدیث میں **'مائة شهيد'** کا لفظ نقل کیا ہے، اور طبرانی کی حضرت ابو ہریرہؓ کی حدیث، غیر مقلدین کے اصول کے مطابق 'حسن لذاتہ' ہے۔

لہذا مذکورہ بالا حدیث میں **'أجر مائة شهيد'** (سو شہیدوں کا اجر) کے الفاظ غیر مقلدین کے اصول کے مطابق ثابت ہو گئے۔

**نوٹ:**

امام بیہقیؒ کی کتاب 'المدخل' کا موجودہ مطبوعہ نسخہ ناقص ہے، اس وجہ سے اصل کی طرف مراجعت نہیں ہو سکی۔

## 'صدوق یخطئ' سے متعلق اصول اور شیخ البانیؒ کی ایک تحقیق کا جائزہ:

صدوق یخطئ اگر ثقات کی مخالفت نہ کرے تو 'حسن الحدیث' ہوتا ہے یہ اصول تو غیر مقلد عالم شیخ البانیؒ نے بیان کر دیا۔

البتہ دوسری جگہ، تشہد میں چند کلمات کے اضافہ سے متعلق ایک حدیث کو شیخ البانیؒ نے یہ کہہ رد کر دیا کہ، "اس میں قاضی شریک بن عبد اللہ النخعیؒ ہیں، جو کہ سیئ الحفظ ہیں، البتہ ان کی متابعت میں 'عبد المجید عن ابن جریج عن جامع بن ابی راشد' کی سند موجود ہے، مگر عبد المجید صدوق یخطئ اور انکے شیخ ابن جریج مدلس ہیں، اور عنعنہ کیا ہے، پس اس متابعت سے بھی خوش ہونے کی ضرورت نہیں"۔ (یہ شیخ کی عبارت کا خلاصہ ہے، مکمل عربی عبارت حاشیہ میں مذکور ہے[5])

---

[5] - من باب التشهد

١٧٢- عن شريك: وحدثنا جامعُ بن شداد عن أبي وائل عن عبد الله ... بمثله (يعني: تشهد ابن مسعود) ؛ قال: وكان يعلمنا كلمات، ولم يكنْ يعلمُناهُن كما يعلمنا التشهد:"اللهم! ألفْ بين قلوبنا، وأصلح ذات بيننا، واهدنا سُبُل السلام ، ونجنا من الظلمات إلى النور وجنبنا الفواحش ما ظهر منها وما بطن ، وبارك لنا في أسماعنا وأبصارنا وقلوبنا وأزواجنا وذرّياتنا، وتُبْ علينا إنك أنت التواب الرحيم، واجعلنا شاكرين لنعمتك، مُثْنِين بها،قابليها وأتِمّها علينا ". (قلت: إسناده ضعيف؛ شريك وهو ابن عبد الله القاضي وهو سيئ الحفظ. وقد جاء حديث التشهد من طرق عن أبي وائل وغيره عن ابن مسعود؛ وليس فيه هذه الكلمات) .
إسناده: حدثنا تميم بن المنتصر أخبرناإسحاق يعني ابن يوسف عن شريك عن أبي إسحاق عن أبي الأحوص عن عبد الله قال كنا لاندري ما نقول إذا جلسنا في الصلاة وكان رسول الله صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قد عُلِّم ... فذكر نحوه (يعني: نحو حديث شقيق عن ابن مسعود في التشهد) ؛ قال شريك: وحدثنا جامع يعني: ابن شداد... قلت: وهذا إسناد ضعيف؛ من أجل شريك، ومخالفته لجميع الطرق عن ابن مسعود؛ فإن أحداً

حالانکہ عبد المجید بن عبد العزیز بن ابی رواد ؒ(جنہیں حافظ ؒ نے صدوق یخطئ کہا ہے) شیخ کے اصول کے مطابق حسن الحدیث ہیں، اور ابن جریج ؒ کے بارے میں تو وہ، اعلم الناس واثبت الناس ہیں (جیسا کہ خود شیخ ؒ بھی نے کہا ہے[6]) اسکے باوجود یہاں شیخ نے ان پر کلام کر دیا، اور اس حدیث کی تضعیف کر دی۔ ( واضح رہے کہ اس حدیث میں ابن جریج ؒ کی تدلیس کی علت، شریک ؒ کی متابعت سے ختم ہو جاتی ہے )

نیز شیخ ؒ نے ایک بڑے کام کی بات تحریر فرمائی ہے کہ اس سند کے ضعیف ہونے کی دو وجہ ہے:

(۱) شریک ؒ کی وجہ سے۔(جن کو شیخ نے سیئ الحفظ کہا ہے)

(۲) شریک ؒ کے، حضرت ابن مسعود ؓ (سے مروی اس حدیث) کی تمام سندوں کی مخالفت کرنے کی وجہ سے، اسلئے کہ ابن مسعود ؓ سے ان کلمات کو (جہاں تک مجھے معلوم ہے) کسی نے نقل نہیں کیا، شیخ کے الفاظ ہیں:

**قلت: وهذا إسناد ضعيف من أجل شريك ومخالفته لجميع الطرق عن ابن مسعود فإن أحداً لم يذكر عنه هذه الكلمات- فيما أعلم-**

حالانکہ آگے خود شیخ ؒ نے، حاکم ؒ کے حوالہ سے، شریک ؒ کے متابع، عبد المجید بن عبد العزیز بن ابی رواد ؒ کا تذکرہ کیا ہے:

**نعم قد ذكر الحاكم له متابعاً من طريق عبد المجيد بن عبد العزيز بن أبي روّاد ثنا ابن جريج عن جامع---**

معلوم ہوا کہ سیئ الحفظ راوی کی حدیث شیخ کے نزدیک ضعیف ہوتی ہے۔

---

**لم يذكر عنه هذه الكلمات- فيما أعلم- وأما حديث التشهد: فصحيح:لأن شريكاً توبع عليه،كما بينته في الكتاب الآخر ٨٩٠) .**

**والحديث أخرجه الحاكم في " المستدرك " (٢٦٥/١) من طريق أخرى عن تميم ابن المنتصر ... به. وقال: " حديث صحيح على شرط مسلم "! ووافقه الذهبي! وهو من تساهلهما، وبخاصة الذهبي؛ فقد ذكر في ترجمة شريك- وهو ابن عبد الله القاضي-: أن مسلماً أخرج له متابعة.**

**ثم هو سيئ الحفظ، كما تقدم بيانه أكثر من مرة. نعم؛ قد ذكر الحاكم له متابعاً من طريق عبد المجيد بن عبد العزيز بن أبي روّاد: ثنا ابن جريج عن جامع بن أبي راشد عن أبي وائل عن عبد الله قال: كان رسول الله صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يعلمنا ... فذكره مثله. قلت: لكن ابن جريج مدلس، وقد عنعنه.**

**وعبد المجيد بن عبد العزيز بن أبي رواد؛ قال الحافظ: " صدوق يخطئ، أفرط ابن حبان فقال: متروك ".**

**قلت: فلا يفرح بهذه المتابعة، ويبقى الحديث على ضعفه.**

[6] خود شیخ البانی ؒ یہ بات، نہ صرف یہ کہ جانتے ہیں بلکہ مانتے بھی ہیں: **(قلت وهذا إسناد جيد متصل، وإنما قوّى الحافظ مرسله مع أن فيه عبد المجيد بن عبد العزيز- وهو ابن أبي رواد-؛ متكلم فيه؛ لكنه قوي في روايته عن ابن جريج خاصة؛ قال ابن معين: كان أعلم الناس بابن جريج. وقال الدارقطني: كان أثبت الناس في ابن جريج-** (صحیحہ: جلد۷: صفحہ ۶۶۸، حدیث ۳۲۱۹) اس کے باوجود تشہد والی اس حدیث میں، عبد المجید ؒ پر، شیخ البانی ؒ نے کلام کر دیا۔

شیخ کے کلام سے دوسری بات یہ معلوم ہوئی کہ اگر سیئ الحفظ راوی کوئی ایسا اضافہ کر رہا ہے، جسے اس حدیث کے تمام طرق میں کسی نے بھی ذکر نہ کیا ہو، یعنی عدم ذکر ہو، صریح مخالفت نہ ہو، تب بھی شیخؒ کے نزدیک یہ مخالفت ہے۔

خلاصہ:

تشہد میں چند کلمات کے اضافہ سے متعلق اس روایت کے بارے میں شیخ کی مذکورہ بالا تحقیق سے تین باتیں معلوم ہوئیں:

(۱) سیئ الحفظ راوی ضعیف ہوتا ہے۔

(۲) اگر سیئ الحفظ راوی کوئی ایسی بات نقل کر رہا ہے، جو اس حدیث کی کسی سند میں موجود نہیں، تو یہ مخالفت ہے۔

(۳) کوئی صدوق یخطئ درجہ کا راوی، اگر اس صدوق سیئ الحفظ راوی کی متابعت کرے، تو یہ متابعت مقبول نہ ہوگی۔

ان تمام باتوں کے پیش نظر، ہمارا غیر مقلدین سے کہنا ہے کہ اپنے محدث العصر شیخؒ کی اتباع کرتے ہوئے، وضع الیدین علی الصدر کے مسئلہ میں، مؤمل بن اسماعیل العدویؒ کی حدیث سے استدلال کرنا چھوڑ دیں، کیونکہ وہ بھی شریکؒ کی طرح سیئ الحفظ اور کثیر الخطاہیں، خود شیخ البانیؒ نے بھی ان کی کی تضعیف کی ہے۔

نیز وائل بن حجرؓ سے منقول اس حدیث کے تمام طرق میں 'علی صدرہ' کے اضافہ پر کسی ثقہ نے مؤملؒ کی متابعت نہیں کی، لہذا بقول شیخؒ یہ ثقات کی مخالفت ہے۔

نیز قبیصہ بن ھلــــب طائیؒ (مجہول)، سماک بن حرب (مضطرب الحدیث عن عکرمہ، وغیرہ) اور عمرو بن موسیٰ شامیؒ (مرسل) کی حدیثیں، جو شواہد میں پیش کی جاتی ہیں، یہ روایتیں بھی غیر مقلدین کے اصول پر ضعیف ہیں، پس شیخ کے الفاظ میں فلا یفرح بہ، ان پر خوش ہونے کی ضرورت نہیں۔

نیز غیر مقلد عالم علی زئی صاحب اور ان کے شاگر غیر مقلد علماء کے نزدیک بھی ضعیف روایتوں کے مجموعہ سے تقویت حاصل نہیں ہوتی۔ **(اصول حدیث واصول تخریج: صفحہ ۹۸)**

مزید یہ کہ اس حدیث کو علی شرط مسلم کہنے پر شیخؒ نے اسے، امام حاکمؒ اور خاص کر امام ذہبیؒ کا تساہل بتایا ہے:

**وقال (أي الحاكمؒ) : " حديث صحيح على شرط مسلم " ! ووافقه الذهبي! وهو من تساهلهما، وبخاصة الذهبي ؛ فقد ذكر في ترجمة شريك- وهو ابن عبد الله القاضي- : أن مسلماً أخرج له متابعة۔**

لہذا جو غیر مقلدین، مؤمل بن اسماعیلؒ کی روایت کی تصحیح یا تحسین کرتے ہیں، وہ خود اپنے ہی محدث العصر کی نظر میں متساہل ہیں۔

**الحدیث الثانی (حضرت علیؓ کی حدیث):**

**عن علي بن أبي طالب، قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: «المتمسك بسنتي في دينه في الهرج له أجر مائة شهيد»**

حضرت علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ ورضی عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: اختلافات کے زمانہ میں، اپنے دین میں، میری سنت کو تھامے رکھنے والے کیلئے سو شہیدوں کا اجر ہو گا۔ **(الابانۃ الکبریٰ: جلد۱: صفحہ ۳۰۹، رقم الحدیث ۱۴۵)**

**<u>اس کی سند اس طرح ہے:</u>**

حدثني أبو يوسف يعقوب بن يوسف الطباخ **(الطحان، الخلال، الواسطی، ثم البغدادی): ثقة۔**

**(الدليل المغنی: صفحه ۴۸۱، رقم ۵۴۰)**

قال: حدثنا أبو عبد الله الأيلي **(هو محمد بن علی بن اسماعیل الأبلی): ثقه۔**

**(تاريخ الاسلام: جلد۷: صفحه ۵۸۲، رقم ۴۶۹))**

قال: ثنا عثمان بن عبد الله الأيلي **(بن محمد بن خرزاذ ابو عمرو، البصری الانطاکی الحافظ): ثقه مامون۔**
**(تاريخ الاسلام: جلد۶: صفحه ۶۷۷، رقم ۳۵۴)**

قال: ثنا محمد بن جعفر الطالبي **(تكلم فيه: لسان الميزان: جلد۷: صفحه ۳۰، رقم ۶۵۸۳)**

عن أبيه **(جعفر بن محمد بن علی بن الحسين: صدوق: تقريب: ۹۵۰)**

عن جده **(محمد بن علی بن الحسين: ثقه: تقريب: ۶۱۵۱)**

محمد بن جعفر عن ابیہ عن جدہ عن علی رضی اللہ عنہ کی سند کو امام حاکمؒ نے صحیح الاسناد کہا ہے، اور امام ذہبیؒ نے صحیح کہا ہے۔ **(المستدرک: ۲/۵۹۷، رقم ۴۰۱۱)**

اس سند میں بھی ضعف ہے، اسلئے کہ مصنف کتاب امام ابن بطہؒ، اور محمد بن جعفر الصادقؒ پر کلام ہے۔

لیکن پچھلی حدیث، نیز اگلی حدیث سے، حضرت علیؓ کی اس حدیث کی تقویت ہوتی ہے۔

علیؓ کی اس حدیث میں بھی یہ فضیلت بتائی گئی ہے کہ اختلافات کے زمانہ میں سنت پر چلنے والے کیلئے سو شہیدوں کا اجر ہو گا۔

**الحدیث الثالث (حضرت عبد اللہ بن عباسؓ کی حدیث):**

**قال أبو القاسم عبد الملك بن محمد بن عبد الله بن بشران المعدل أخبرنا حمزة ثنا عبد الله بن روح ثنا الحسن بن قتيبة أنبا عبد الخالق بن المنذر عن ابن أبي نجيح عن مجاهد عن ابن عباس عن النبي صلى الله عليه وسلم قال: «من تمسك بسنتي عند فساد أمتي فله أجر مائة شهيد»**

حضرت عبد اللہ بن عباسؓ سے مروی ہے کہ حضرت نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: جس نے، میری امت کے فساد کے وقت، میری سنت کو تھامے رکھا، اس کے لئے سو شہیدوں کا اجر ہے۔

**(أمالی ابن بشرانؒ: الجزء الأول: صفحہ ۲۱۸، رقم الحدیث ۵۰۱، وکذا: صفحہ ۳۰۶، رقم الحدیث ۷۰۰، الزهد الكبير للبیہقیؒ: صفحہ ۱۱۸، رقم الحدیث ۲۰۷، حلیۃ الأولیاء: جلد ۸: صفحہ ۲۰۰۔ تعلیقاً، الکامل لابن عدیؒ: جلد ۳: صفحہ ۱۷۳، رقم الترجمہ: ۴۶۰)**

**اس سند میں ضعف ہے :**

اس کی سند میں ابو علی الحسن بن قتیبہ الخزاعی المدائنی ہیں، جن کو امام دار قطنیؒ نے متروک، امام ابوزرعہؒ نے لیس بقوی وضعیف، امام ازدیؒ نے واھی الحدیث، امام عقیلیؒ نے کثیر الوھم کہا ہے۔

البتہ امام ابن عدیؒ نے 'لا بأس بہ' (ان میں کوئی خرابی نہیں) اور ان کی حدیثوں کو 'حسن غریب' کہا ہے، مگر امام ذہبیؒ نے امام ابن عدیؒ کا رد کرتے ہوئے انہیں 'ھالک' کہا ہے، لیکن اس توثیق میں امام ابن عدیؒ منفرد نہیں، امام ابن القیسرانیؒ نے بھی 'لا بأس بہ' (ان میں کوئی خرابی نہیں) کہا ہے، نیز ابن حبانؒ اور قاسم بن قطلوبغاؒ نے بھی انہیں ثقات میں ذکر کیا ہے اور کہا کہ "یخطئ ویخالف"۔

**(ذخیرۃ الحفاظ: ج ۴: ص ۲۲۲۸، کتاب الثقات لابن حبان: ج ۸: ص ۱۶۸، کتاب الثقات للقاسم: ج ۳: ص ۳۸۴، الکامل فی ضعفاء الرجال: جلد ۳: صفحہ ۱۷۳، رقم ۴۶۰، لسان المیزان: جلد ۳ : صفحہ ۱۰۶، رقم ۲۳۷۴)**

اس تفصیل سے معلوم ہوا کہ الحسن بن قتیبہ الخزاعی المدائنی میں کچھ ضعف ہے، البتہ بعض نے ان کی توثیق بھی کی ہے۔

اسی طرح الحسن بن قتیبہ کے استاد عبد الخالق بن المنذر کو مجہول کہا گیا۔

اس کا جواب یہ ہے کہ:

عبد الخالق بن المنذر کا علم ہونے کے باوجود (**الکامل ۳/۱۷۳ ترجمۃ الحسن بن قتیبہ**) ابن عدیؒ نے الکامل میں نہ ان پر کلام کیا نہ ان کا ذکر کیا۔

لہٰذا غیر مقلدین کے اصول کے مطابق یہ اس بات کی دلیل ہے کہ عبد الخالق ابن عدیؒ کے نزدیک ثقہ ہیں۔ (**انوار البدر: ص ۲۲۴**)

معلوم ہوا کہ ابن عباسؓ کی مذکورہ بالا حدیث، حسن بن قتیبہ کی وجہ سے ضعیف ہے، مگر پچھلی دونوں حدیثوں سے اس کی متابعت ہوتی ہے۔

**الحدیث الرابع (حضرت ابوہریرۃؓ کی دوسری حدیث):**

**عن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم من تمسك بسنتي عند فساد الناس فله أجر مائة شهيد.**

حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جس نے لوگوں کے بگاڑ کے وقت میری سنت کو تھامے رکھا اس کے لئے سو شہیدوں کا ثواب ہے۔ (الانوار فی شمائل النبي المختار: صفحہ ۲۷۷، رقم الحدیث: ۱۲۳۷، لابی محمد البغویؒ (م ۵۱۶ھ))

**اس کی سند اس طرح ہے:**

أخبرنا الإمام أبو علي الحسين بن محمد القاضي **(كان يقال له: حبر الأمة: تاريخ الاسلام: ۱۰/ ۱۶۳، رقم ۳۶)**

أنا أبو سعد خلف بن عبد الرحمن بن محمد بن أبي نزار **(مجهول)**

نا أبو علي محمد بن محمد المرزباني التاجر **(مجهول)**

أنا أبو إسحق أحمد بن محمد بن ياسين الحداد **(ضعيف جدا: لسان الميزان: ۱/ ۶۴۳، رقم ۷۹۸)**

نا أحمد بن حوية **(وهو احمد بن زنجويه: ثقه: تاريخ الاسلام: ۷/ ۴۷، رقم ۱۶۶)**

نا محمد بن عكاشة **(إن كان المراد الكرماني: فهو متهم بالوضع: تاريخ الاسلام: ۵/ ۱۲۳۷، رقم ۴۶۵۔ وإن كان المراد الكوفي: فهو ضعيف: لسان: ۷/ ۳۵۵، رقم ۷۱۷۶)**

نا عبد الله بن داود الحربي (وهو الخربيى) عن الأعمش عن أبي صالح۔ **(الثلاثة ثقات مشهورون)**

یہ سند سخت ضعیف ہے۔

**خلاصہ:**

مذکورہ بالا حدیثوں میں سے:

حدیث نمبر (۱) غیر مقلدین کے اصول کے مطابق حسن لذاتہ ہے۔

حدیث نمبر (۲) اور حدیث نمبر (۳) میں ضعف ہے، جن کی متابعت حدیث نمبر (۱) ہوتی ہے، لہٰذا یہ حسن لغیرہ ہیں۔

حدیث نمبر (۴) سخت ضعیف ہے۔

تنبیہ:

اس حدیث میں فساد امت کے وقت، تمسک بالسنہ پر سو شہیدوں کا اجر بیان کیا گیا ہے۔

علماء فرماتے ہیں یہاں **'سو شہیدوں کے اجر'** سے حصر نہیں بلکہ تکثیر مراد ہے۔

**ثم أقول لعل المراد من المائة هو بيان قدر كثرة الثواب لا الحصر به بل قد يزيد وقد لا يبلغ على حسب تمسك المتمسك وحاله إذ التمسك يقتضي زمانا متماديا بتمادي العمر فرب نفس يقتلها صاحبها كثيرا ورب نفس أكثر منه أو أقل۔**(بريقة محمودية : ۷۵/۱)

یہی وجہ ہے کہ بعض حدیثوں میں صرف حالات کی سنگینی کو بیان کیا گیا، اور بعض میں پچاس صحابہ کرام کے برابر اجر بیان کیا گیا۔

نیز فساد امت کے وقت، تمسک بالسنہ پر بیان کئے گئے الگ الگ فضائل کی وجہ یہ ہے کہ فساد امت بھی، زمان و مکان کے اعتبار سے کم زیادہ ہوتا ہے، اسی طرح جس سنت سے تمسک کیا جارہا ہے، درجہ کے اعتبار سے وہ بھی متفاوت ہوتی ہے، اور اس ثابت قدمی پر حالات بھی مختلف طرح کے آتے ہیں۔

کہیں حجاب پر پابندی تو کہیں ڈاڑھی رکھنے کیلئے حکومت سے اجازت لینا ہوتا ہے، کہیں روزہ رکھنا ممنوع ہے، ماضی قریب میں ایسے علاقے بھی رہے جہاں دین اسلام سے ادنیٰ ترین وابستگی بھی ناقابلِ معافی جرم تھی، وہ جگہیں موجود ہیں جہاں اعلاء کلمۃ اللہ کی جدوجہد کرنے والوں کو جانوروں کی طرح پنجروں رکھا جاتا ہے، بلکہ آج بھی پسِ دیوار زنداں ایسے بہت سے نوجوان موجود ہیں، جن کا جرم عظیم صرف اور صرف یہ ہے کہ 'أن يقول ربي الله' جنہیں کئی سال سے جنسی، جسمانی، ذہنی ومالی اعتبار سے بدترین ایذائیں دی جارہی ہیں۔

**نسأل العافية والسلامة ۔**

**اللهم انصر إخواننا المسلمين فى كل مكان۔**

ربنا ولا تحمل علينا إصرا كما حملته على الذين من قبلنا، ربنا ولا تحملنا ما لا طاقة لنا به واعف عنا واغفر لنا وارحمنا أنت مولانا فانصرنا على القوم الكافرين۔

آمین یارب العالمین

مولانا طارق جمیل صاحب کے نزدیک **'اللہ کے رسول ﷺ کا جنازہ خود اللہ نے پڑھا ہے'** کا مطلب کیا ہے۔

**-مولاناعبدالرحیم قاسمی**

مولانا طارق جمیل صاحب دامت برکاتھم پر غیر مقلدین اور بریلوی حضرات اپنی نادانی اور کم علمی کی وجہ سے گستاخی اور کفر کا فتویٰ لگاتے ہیں (نعوذ اللہ) کیونکہ مولانا نے یہ کہا کہ ' اللہ کے رسول ﷺ کا جنازہ خود اللہ نے پڑھا ہے'۔

**جواب نمبر ا : (تحقیقی جواب)**

مولانا طارق جمیل صاحب دامت برکاتھم نے وہ روایت جس کو آپ نے ان سے سنا ہے، وہ روایت انہوں نے اپنے گھر سے بیان نہیں کی، بلکہ امام غزالیؒ (م **۵۰۵ھ**) کی مشہور کتاب **" احیاء علوم الدین "** سے نقل کی ہے۔

امام ابو حامد محمد الغزالیؒ (م **۵۰۵ھ**) فرماتے ہیں کہ:

وروي ابْن مَسْعُود: أَن النَّبِي صَلَّى الله عَلَيْهِ وَسلم قَالَ لأبي بكر «سل يَا أَبَا بكر» فَقَالَ: يَا رَسُول الله دنا الْأَجَل؟ فَقَالَ «قد دنا الْأَجَل وتدلى» فَقَالَ لِيَهنك يَا نَبِي الله مَا عِنْد الله! فليت شعري عَن منقلبنا، فَقَالَ «إِلَى الله وَإِلَى سِدْرَة الْمُنْتَهى ثمَّ إِلَى جنَّة المأوى والفردوس الْأَعْلَى والكأس الأوفى والرفيق الْأَعْلَى والحظ والعيش المهنا» فَقَالَ يَا نَبِي الله من يَلِي غسلك؟ قَالَ «رجال من أهل بَيْتِي الْأَدْنَى فالأدنى»

قَالَ فَفِيمَ نكفنك؟ فَقَالَ «فِي ثِيَابِي هَذِه وَفِي حلَّة يَمَانِية وَفِي بَيَاض مصر» فَقَالَ كَيفَ الصَّلَاة عَلَيْك منا؟ وبكينا وَبكى ثمَّ قَالَ «مهلا غفر الله لكم وجزاكم عَن نَبِيكُم خيرا، إِذا غسلتموني وكفنتموني فضعوني عَلَى سَرِيرِي فِي بَيْتِي هَذَا عَلَى شفيري قَبْرِي، ثمَّ أخرجُوا عني سَاعَة، فَإِن أول من يُصَلِّي عَلَى الله عز وَجل {هُوَ الَّذِي يُصَلِّي عَلَيْكُم وَمَلَائِكَته} ثمَّ يَأْذَن للْمَلَائكَة فِي الصَّلَاة عَلَى،

فَأول من يدْخل عَلَى من خلق الله وَيُصلي عَلَى جِبْرِيل ثمَّ مِيكَائِيل ثمَّ إِسْرَافِيل ثمَّ ملك الْمَوْت مَعَ جنود كَثِيرَة، ثمَّ الْمَلَائِكَة بأجمعها صَلَّى الله عَلَيْهِم أَجْمَعِينَ، ثمَّ أَنْتُم فادخلوا عَلّي أَفْوَاجًا فصلوا عَلّي أَفْوَاجًا زمرة زمرة وسلموا تَسْلِيمًا، وَلَا تؤذوني بتزكية وَلَا صَيْحَة وَلَا رنة وليبدأ مِنْكُم الإِمَام وَأهل بَيْتِي الْأَدْنَى فالأدنى، ثمَّ زمر النِّسَاء ثمَّ زمر الصّبيان» قَالَ فَمن يدْخلك الْقَبْر؟ قَالَ «زمر من أهل بَيْتِي الْأَدْنَى فالأدنى مَعَ مَلَائِكَة كَثِيرَة لَا ترونهم وهم يرونكم قومُوا فأدوا عني إِلَى من بعدى . **(احیاء علوم الدین: جلد ۴: صفحہ ۴۷۱)**

**اسکین:**



تصنيف

الإمام أبي حامد محمد بن محمد الغزالي

المتوفى في سنة ٥٠٥ هـ

---

وبذيله كتاب

المغني عن حمل الأسفار في الأسفار

في تخريج ما في الإحياء من الأخبار

للعلامة زين الدين أبي الفضل عبد الرحيم بن الحسين العراقي

المتوفى في سنة ٨٠٦ هـ

---

وتماماً للنفع ألحقنا بالكتاب في آخره ثلاثة كتب:

الأول : تعريف الأحياء بفضائل الإحياء، للعلامة عبد القادر بن شيخ بن عبد الله ابن شيخ بن عبد الله العيدروس باعلوي

الثاني : الإملاء عن إشكالات الإحياء، للإمام الغزالي، رد به اعتراضات أوردها بعض المعاصرين له على بعض مواضع من الإحياء.

الثالث : عوارف المعارف، للعارف بالله تعالى الإمام السهروردي

---



---

دار المعرفة

بيروت - لبنان

١٤٠٢ هـ - ١٩٨٢ م



بعض الظالمين بعضا بما كانوا يكسبون ﴾ (١) ، وروى ابن مسعود رضي الله عنه أن النبي صلى الله عليه وسلم قال لأبي بكر رضي الله عنه « سل يا أبا بكر » فقال يا رسول الله دنا الأجل ؟ فقال « قد دنا الأجل وتدلى » فقال ليهنك يانبي الله ما عند الله ! فليت شعري عن منقلبنا ، فقال « إلى الله وإلى سدرة المنتهى ثم إلى جنة المأوى والفردوس الأعلى والكأس الأوفى والرفيق الأعلى والحظ والعيش المهنأ » فقال يا نبي الله من يلي غسلك ؟ قال « رجال من أهل بيتي الأدنى فالأدنى » قال ففيم نكفنك ؟ فقال « في ثيابي هذه وفي حلة يمانية وفي بياض مصر » فقال كيف الصلاة عليك منا ؟ وبكينا وبكى ثم قال « مهلا غفر الله لكم وجزاكم عن نبيكم خيرا ، إذا غسلتموني وكفنتموني فضعوني على سريري في بيتي هذا على شفير قبري ، ثم أخرجوا عني ساعة ، فإن أول من يصلي علي الله عز وجل ﴿ هو الذي يصلي عليكم وملائكته ﴾ ثم يأذن للملائكة في الصلاة علي ، فأول من يدخل علي من خلق الله ويصلي علي جبريل ثم ميكائيل ثم إسرافيل ثم ملك الموت مع جنود كثيرة ، ثم الملائكة بأجمعها صلى الله عليهم أجمعين ، ثم أنتم فادخلوا علي أفواجا فصلوا علي أفواجا زمرة زمرة وسلموا تسليما ، ولا تؤذوني بتزكية ولا صيحة ولا رنة وليبدأ منكم الإمام وأهل بيتي الأدنى فالأدنى ، ثم زمر النساء ثم زمر الصبيان » قال فمن يدخلك القبر ؟ قال « زمر من أهل بيتي الأدنى فالأدنى مع ملائكة كثيرة لا ترونهم وهم يرونكم قوموا فأدوا عني إلى من بعدي » (٢) ، وقال عبد الله بن زمعة جاء بلال في أول شهر ربيع الأول فأذن بالصلاة فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم « مروا أبابكر يصلي بالناس » فخرجت فلم أر بحضرة الباب إلا عمر في رجال ليس فيهم أبو بكر ، فقلت قم يا عمر فصل بالناس ، فقام عمر فلما كبر وكان رجلا صيتا سمع رسول الله صلى الله عليه وسلم صوته بالتكبير فقال « أين أبو بكر ؟ يأبى الله ذلك والمسلمون » قالها ثلاث مرات « مروا أبابكر فليصل بالناس » فقالت عائشة رضي الله عنها يارسول الله إن أبابكر رجل رقيق القلب إذا قام في مقامك غلبه البكاء ! فقال « إنكن صويحبات يوسف مروا أبابكر فليصل بالناس » قال فصلى أبو بكر بعد الصلاة التي صلى عمر ، فكان عمر يقول لعبد الله بن زمعة - بعد ذلك - ويحك ماذا صنعت بي ! والله لولا أني ظننت أن رسول الله صلى الله عليه وسلم أمرك ما فعلت . فيقول عبد الله إني لم أر أحداً أولى بذلك منك ! قالت عائشة رضي الله عنها وما قلت ذاك ولا صرفته عن أبي بكر إلا رغبة به عن الدنيا ، ولما في الولاية من المخاطرة والهلكة إلا من سلم الله ، وخشيت أيضا أن لا يكون الناس يحبون رجلا صلى في مقام النبي صلى الله عليه وسلم وهو حي أبدا إلا أن يشاء الله ، فيحسدونه ويبغون عليه ويتشاءمون به فإذن الأمر أمر الله والقضاء قضاؤه ، وعصمه الله من كل ما تخوفت عليه من أمر الدنيا والدين (٣) وقالت عائشة رضي الله عنها فلما

---

(١) حديث سعيد بن عبد الله عن أبيه قال : لما رأت الأنصار رسول الله صلى الله عليه وسلم يزداد ثقلا أطافوا بالمسجد ، فدخل العباس فأعلمه بمكانهم وإشفاقهم فذكر ... الحديث في خروجه متوكئا معصوب الرأس يخط رجليه حتى جلس على أسفل مرقاة من المنبر . فذكر خطبته بطولها هو حديث مرسل ضعيف وفيه نكارة ولم أجد له أصلا وأبوه عبد الله بن ضرار بن الأزور تابعي . روى عن ابن مسعود قال أبو حاتم فيه وفي أبيه سعيد ليس بالقوي . (٢) حديث ابن مسعود : أن النبي صلى الله عليه وسلم قال لأبي بكر « سل يا أبا بكر » فقال . يارسول الله دنا الأجل ؟ فقال « قد دنا الأجل ... الحديث » في سؤالهم له : من يلي غسلك وفيم نكفنك ؟ وكيفية الصلاة عليه » رواه ابن سعد في الطبقات عن محمد بن عمر وهو الواقدي بإسناد ضعيف إلى ابن عوف عن ابن مسعود وهو مرسل ضعيف كما تقدم .

(٣) حديث عبد الله بن زمعة : جاء بلال في أول ربيع الأول فأذن بالصلاة فقال النبي صلى الله عليه وسلم « مروا أبابكر فليصل بالناس » فخرجت فلم أر بحضرة الباب إلا عمر في رجال ليس فيهم أبو بكر ... الحديث » أخرجه أبو داود بإسناد جيد نحوه مختصرا دون قوله « فقالت عائشة إن أبابكر رجل رقيق ... الى آخره » ولم يقل : في أول ربيع الأول ، وقال « مروا من يصلي بالناس » وقال « يأبى الله ذلك والمؤمنون » مرتين وفي رواية له فقال « لا لا لا .. ليصل للناس ابن أبي قحافة » يقول ذلك =

اس روایت کو ذکر کرنے کے بعد،

امام عراقیؒ (م ۸۰۶ھ) اس حدیث کے بارے میں فرماتے ہیں ”رواہ ابن سعد فی الطبقات عن محمد بن عمر وھو الواقدی باسناد ضعیف“ اس روایت کو ابن سعدؒ (م ۲۳۵ھ) نے (اپنی کتاب) طبقات (ابن سعد) میں محمد بن عمر الواقدیؒ کے طریق سے ضعیف سند کے ساتھ روایت کیا ہے۔ **(تخریج احادیث احیاء علوم الدین: جلد ۶: صفحہ ۲۵۴۰)**

معلوم ہوا کہ یہ روایت امام عراقیؒ کے نزدیک ضعیف ہے۔

**نوٹ:**

یہ روایت ان الفاظ کے ساتھ طبقات ابن سعد میں مجھے نہیں ملی۔

اور یاد رہے کہ غیر مقلدین کے نزدیک فضائل میں ضعیف روایت نقل کرنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ **(دین الحق: جلد ۱: صفحہ ۵۳)**

**اسکین:**




۵۳

مفتی صاحب کے چند اُصُولوں پر ایک نظر

**کیا ضعیف روایت فضائل میں معتبر ہے؟** = حضرت مفتی صاحب صحیح، حسن اور ضعیف حدیث کی تعریف کرنے کے بعد ان کے حکم کے متعلق روشنی ڈالتے ہوئے ارشاد فرماتے ہیں :

صحیح اور حسن احکام اور فضائل سب میں معتبر ہیں لیکن حدیث ضعیف صرف فضائل میں معتبر ہے۔ احکام میں معتبر نہیں یعنی اس سے حلال و حرام ثابت نہ ہوں گے۔ ہاں! اعمال یا کسی شخص کی عظمت و فضیلت ثابت ہو سکتی ہے۔

**الجواب** = اولاً مفتی صاحب کا یہ لکھنا کہ ضعیف احکام میں معتبر نہیں پھر آگے چل کر فرمانا اعمال میں ضعیف معتبر ہے۔ جمع نقیضین ہے کیونکہ احکام رب تعالیٰ کی بجا آوری کا نام ہی اعمال (صالحہ) ہے۔ ہاں اگر مفتی صاحب کی اعمال سے مراد فضائل اعمال ہے تو بات اور ہے۔ ثانیاً ۔ اگر مفتی صاحب کی مراد فضائل اعمال ہے تو تب بھی یہ بات درست نہیں کیونکہ کتب مصطلح الحدیث پر نگاہ رکھنے والے علماء پر مخفی نہیں کہ علماء و محققین کے مابین اس امر پر اختلاف ہے۔ مولانا عبدالحیٔ لکھنوی حنفی مرحوم فرماتے ہیں کہ :

واما العمل بالضعيف فی فضائل الاعمال فدعوى الاتفاق فيه باطلة نعم هو مذهب الجمهور لكن مشروط بان لا يكون الحديث ضعيفًا شديد الضعف فان كان كذلك لم يقبل فی الفضائل ايضاً۔

یعنی فضائل اعمال وغیرہ میں ضعیف حدیث پر عمل کے متعلق اجماع کا دعویٰ باطل ہے اگرچہ جمہور کا مذہب یہی ہے مگر مشروط ہے کہ روایت میں ضعف شدید نہ ہو ہاں البتہ اگر روایت سخت ضعیف ہو تو تب فضائل میں بھی قبول نہیں کی جائے گی۔ (الاثار المرفوعہ ص ۷۷، ۷۸)

اس عبارت سے قبل ص ۷۰ میں شدید ضعف کی بھی انہوں نے صراحت کی ہے۔ سند میں کوئی راوی کذاب، متہم، متروک الحدیث یا اس طرح کا کوئی اور نہ ہو۔ راقم الحروف عرض کرتا ہے کہ خود علماء بریلی نے بھی فضائل میں تمام ضعیف احادیث کو قبول نہیں کیا چنانچہ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عرب (کے رہنے والوں سے) بغض میرے ساتھ بغض ہے۔ (ترمذی معہ تحفہ ص ۳۷۶ ج ۴ و مسند امام احمد ص

غیر مقلدین اور بریلوی حضرات کی طرف سے، یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نبی ﷺ کا جنازہ کیسے پڑھ سکتا ہے ؟

## حدیث میں " صلیٰ " کا لفظ ہے:

جواب اس کا یہ ہے کہ حدیث میں امام غزالیؒ نے جو جملہ نقل کیا ہے، وہ یہ ہے کہ " فإن أول من يصلي علي الله عز وجل " حضرت نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ (میرے انتقال کے بعد) سب سے پہلے جو مجھ پر صلاۃ پڑھے گا، وہ اللہ تعالیٰ ہے۔

غور فرمایئے! **حدیث میں " صلیٰ " کا لفظ ہے** اور یہ آیت [هُوَ الَّذِي يُصَلِّي عَلَيْكُم وَمَلَائِكَته] بھی موجود ہے۔

اور عالمیت کی ۲، ۳ کلاس کے طالب علم کو بھی معلوم ہے کہ جب **"صلیٰ، یصلی"** کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف کی جاتی ہے، یعنی جب " صلیٰ " کا فاعل اللہ تعالیٰ ہوتے ہیں، تو اس کا معنیٰ درود پڑھنا اور رحمت بھیجنا ہوتا ہے، نہ کہ نماز پڑھنا، جس کی دلیل قرآن کریم میں موجود ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ " إن الله و ملئكته يصلون على النبي ۔۔۔۔۔ "۔ **(سورۃ احزاب: ۵۶)**

